# (۱۱۱) درود زیارتِ نبوی صلے اللہ علیہ وسلّم

جو شخص اس درود شریف کو اکیس ۲۱ دن تک عشار کی نماز کے بعد ایک سو ۱۰۰ مرتبہ باوضو پڑھے تو حضرت رسولِ اکرم صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلّم کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

اس درود کی برکت کا یہ حال ہے کہ ایک بار حضور اکرم صلّے اللہ علیہ وسلّم نے ایک اعرابی کو جاتے ہوئے دیکھ کر فرمایا کوئی شخص اس کو لا سکتا ہے؟ اصحاب رضی اللہ عنہم جو جنگ بدر میں شامل تھے دوڑے اور اس اعرابی کو بلا کر آئے۔

حضور صلّے اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا اے اعرابی میں دیکھتا ہوں کہ فرشتوں کے مجمع کے سبب زمین پر تل دھرنے کی جگہ نہیں ہے۔ اس اعرابی نے جواب میں عرض کیا یا رسول اللہ صلّے اللہ علیہ وسلم میں نے آپ صلے اللہ علیہ وسلم پر یہ درود پڑھا تھا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مِنْ

صَلٰوتِکَ شَیْءٌ وَّسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ

حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ سَلَامِكَ شَيْءٌ وَّارْحَمْ

عَلٰى مُحَمَّدٍ حَتّٰى لَا يَبْقٰى مِنْ رَّحْمَتِكَ شَيْءٌ